پالغز رہت ایں نتواں رفت گراں سر
تیری راہ کی اس پہیلی کو کوئی ماہر بھی چل کر حل نہیں کر سکتا
سر با ز کو قدم ترا شنا ہی زیب دیتا ہے
زیبد کہ زسر باز تراشند قدم را
نے ہمچو کسانے کہ سپردند ہمیں راہ
نہ ہی کسی نے بھی یہ را ہ اختیا ر کی لیکن
فخر کے سر نے مجھے کھڑا کر دیا

لیکن زسرِ فخر عصا کردہ منم را
زاں رو کہ خطا سرزدہ زانہا بفزونی
اس لحاظ سے کہ بہت زیا دہ خطا ئیں سر زد ہو ں
اس جگہ ان کی زیا دتی پر شرمندگی ہو نے لگی
آنجا کہ خجالت بود افزونی یم را
بل از سر محویکہ زہستی بدر آرد
بلکہ سر محویت سے ہستی کے ساتھ جو باہر لا ئے تو اس پر
محض عدم ہی غا لب آجا ئے
دستے نبود نیز برآں محض عدم را
تا بیخود و باخود ہمہ تن نعت تواں شد
تا کہ بے خو د اور ہو شمند نعت کا پیکر ہو سکیں
اوراس کے پر تو سے اندھیرو ں کو انوار عطا کرے
وز پرتوش انوار دہد دست ظلم را

نعتت چویم و مدح سرائم ازاں نم
آپ کی نعت سمندر کی طرح ہے اور ہم مدح سرائی
کر کے اس سے فیضیاب ہوتے ہیں بے سرو پا ہونا
بھی فیضیاب ہونے کی صورت ہے
از بے سروپائی کہ بود صورت نم را
با فعلیت حسن نہی کارمن ار رہن
آپ کے حسن کی کارفرمائی کے سوا مجھے کوئی دوسرا کام
نہیں ہے مجھے اور یہ کام دیکر ایک تہلکہ مچا دیا
دادیم من و کار بہر تہلکہ ہم را
در نعت تو بافکر ردیف است خیالم
آپ کی نعت میں میرا خیال فکر کے ساتھ ردیف ہے
اور اسی طرح غم کو قافیہ کی طرح تلاش کرتا ہوں
زاں ساں کہ بجستم زپئے قافیہ غم را
آقا تو رہانی زغمِ فکر اُمم را
ورنہ چہ سروکار رہے راہچنیں کار
ورنہ اس راستہ پہ کس کام سے سروکار رہے
آقا !آپ امتوں کی فکرغم سے رہا فرما دیا
عمر یست کہ از عشق تو دم میزند انوؔر
قربانِ تو در کارکن ایں تیغ دو دم را
انوؔر کی تمام عمر ہے کہ آپ کے عشق میں گزری
اس دودھاری تلوار کو اسی کا میں آپ پر قربان کر دیجئے

# وَلَہٗ

دل زلوثِ خاطرِ اغیار کلی پاک کن
آنگہاں معنئ قربت راز خود ادراک کن
غیروں کے خیال کی آلودگی سے دل کو بالکل پاک کر
دے اسی طرح اپنے سے قرب کے معنی کی سمجھ دے
رفت شب صبحِ سعادت دم زد از موی سپید
وقتِ صوم آمد زمیلِ ماسویٰ امساک کن
رات گزر گئی ،سعادت کی صبح سپیدی کے ساتھ طلوع
ہوئی روزہ کا وقت آیا، ماسوا سے ملنے کو روک دے
دیورا چیزی نما چیزی ملائک رابدہ
ہر دورا مشغول ساز و سیر بر افلاک کن
دیو کا کوئی چیز دکھا اور فرشتوں کو کوئی چیز دے
دونوں کو مشغول رکھ اور آسمانوں کی سیر کر
آفتابِ نورِ مطلق راعیاں بینی ولیک
یک دمی چوں صبح برخیز و گریباں چاک کن
نورمطلق کو آفتاب کو تو نے عیاں دیکھ لیا
لیکن فوراصبح روشن ہوتو گریباں کو چاک کر
برزمیں افگند از افلاک میل گندمت
ترک گندم گوئی و مسکن باز بر افلاک کن
گیھوں سے تیری رغبت نے آسمانوں سے زمین پر

ڈا لدیا گھیو ں کی با ت ترک کر اور پھر سے
آسما نو ں کو اپنا مسکن بنا لے
تا بعرش و فرش روداری تہ و بالادستی
ثم وجہ اللہ رایک رو شوو ادر اک کن
تا کہ عرش اور فرش پر نیچے اوپر تیری نظر رہے
اور جدھر دیکھو ادھر اللہ کا جلو ہ ہی نظر آ جا ئے
جسم خاشاک است و روحت چشمۂ آب حیات
آب را گر صاف خواہی دفع آں خاشاک کن
جسم کوڑا کر کٹ ہے اور تیری روح آب حیات کا
چشمہ ہے پانی کو صاف کر نا چا ہو تو تم اس
کو کو ڑا کر کٹ کو تو دور کر
گر نگاہِ اہلِ دل راصید می خواہی نمود
در دِل خود شوق راچوں دام زیر خاک کن
گر تو چا ہے اہل دل کی نگا ہ کا تو شکا ر بنے
تو اپنے دل کی خوا ہشا ت کو پا ما ل کر دے
انعکاسِ ماہرو یان ازل خواہی اگر
دل زرنگِ خاطر اغیار کلی پاک کن
اگر تو حسینا نِ ازل کا فیضان چا ہے تو دل کو غیر کے خیال
سے با لکل پا ک کر دے
برسر افرازاں نگاہ لطفِ تو خود دائمست
یک نظر بر بندہ ات ہم صاحب لولاک کن

سرفرازو ں پر تیری نگاہ کرم تو ہمیشہ سے ہے
تیرے بندے پر بھی ایک نظر ڈالا اور صاحب لولاک کر دے
پائے بند خود خود است انوؔر می ناید ازو
صید بستہ راہگیر و زمنیت فتراک کن
اے انوؔر اپنے پاؤں کو خود ہی باندھ لیا جسے نکال پھینکنا

ممکن نہیں باندھے ہوئے شکار اس شکار کو لے
اور شکا ر بند کی زینت بنا دے



# وَلَہٗ

خوشتر آں بودے کہ جانم بفدایت رفتے
مردمِ دیدہ بسر تا سرِ پایت رفتے
یہ بڑی خوشی کی بات ہوگی کہ میری جان تجھ پر فدا ہو جائے
دیکھنے والا شخص تیرے قدم تک سر سے چلتا جائے
سرد مہریست کزو کار من انجام نیافت
کاشکے برسر منِ تیغ جفایت رفتے
یہ کیا سرد مہری ہے کہ میرا کام انجام کو نہیں پہنچتا کاش
کہ میرے سر پر تیری جفا کی تلوار چل جائے

در کفم آمدے سر خطّ بقائے جاوید
عمر گر در پئے آں زلفِ دو تایت رفتے

میری ہتھیلی میں بقائے جاوید کا پروانہ آجائے اگر تیری اس جلف دوتا کے ساتھ عمر گزر جائے

جلوہ پالودے اگر محمل نازت بارے
عالمے مست پئے بانگ درایت رفتے

صاف جلوہ اگر تیرے محمل ناز پر پڑ جائے تو عالم تمام بانگ درا کے لئے مست ہو جائے

اگر تو میخواندی بکوئے تو گہے انوؔر را
از خود آں شیفتۂ بے سروپایت رفتے

اگر تو نے کبھی انوؔر کو تیرے کوچہ نے پایا تو وہ شیدائی اپنی ہی سے تیرے سرو پا کے بغیر چلے جائے



# وَلَہٗ

حبّذا اے چشم کز تو دید نیہا دیدہ ام
مرحبا اے گوش کز تو مژدہا بشنیدہ ام

اے آنکھ تو کتنی اچھی ہے کیوں کہ میں نے تجھ سے بہت سی قابلِ دید اشیاء دیکھیں ہیں ۔ اے کان ! تو

بہت اچھا ہے کیوں کہ میں نے تجھ سے
بہت سی بشارتیں سُنی ہیں

اے نگاہم تا بطوف گنبد خضراستی
دل بصد جانست مصروفِ طواف دیدہ ام

اے میری نگاہ! جب تو گنبدِ خضراء کے طواف میں مشغول رہتی ہے میں نے دیکھا ہے کہ میرا دل سو جانوں کے ساتھ تیرے طواف میں رہتا ہے۔

اے مشامم جملہ اجزائے دماغم محو تست
بُوئے انس از خاک پاک پائے تو بوئیدہ ام

اے میری ناک! میرے دماغ کے تمام اجزاء تجھ پر عاشق اور فریفتہ ہیں جب سے کہ میں نے اپنے محبوب کے قدموں کی خاک سے محبت کی خوشبو تجھ سے سونگھی ہے۔

اے دل رہبر فدایت باد سرتاپائے من
کز طیفہ لت دیدہ ام لطفیکہ اینجا دیدہ ام

اے رہنمائی کرنے والے دل! میرا سر سے لے کر پاؤں تک سارا جسم تجھ پر قربان ہو کہ یہاں جو مہربانیاں میں نے دیکھیں تیرے طفیل ہی دیکھی ہیں

از سرِ ذوق مسرت جاں بلا گردانِ اوست
تا بریں در گہ فرود آمد سر شوریدہ ام

ذوقِ مسرت کے سر سے جان اسکے لئے بے تاب ہے

تا کہ اس در پر میر پریشاں سر خم کرتا رہوں

از پئے بوسہ لبم خم میشود برپائے من

زانکہ از سعیش رسید اینجا تنِ کاہیدہ ام

میرے پاؤں پر میرے لب بوسہ کے لئے خم ہو رہے ہیں کیوں کہ اُن کی کوششوں سے یہاں پہنچنے کے لئے میں نے اپنے جسم کو تھکا یا ہے۔

خندہ ام باد افدائے مقدمت اے گریہ ام

زاب یاریِ تو من برخویشتن بالیدہ ام

اے میری گریہ وزاری! میرا ہنسنا تجھ پر قربان تیرے پانی برسانے کی بدولت میں اپنے قد میں اُونچا ہو گیا ہوں۔

قامتم گشتہ دوتا از بارِ احسانِ سرم

جبہہ راتا برسرِ خاک درش سایدہ ام

میرے سر کے احسان کے وزن سے میرا قد دوگنا ہو گیا پیشانی کو اسکے در کی خاک پر رگڑتا ہوں

ہست ممنونت سراپایم کہ از تو بردرش

ایستادم با ادب اے قامت بگزیدہ ام

میری روتی آنکھ تیرا شکر کس طرح ادا کر سکے اے منہ! تیرے باعث اس جگہ کو میں خوش اور ہنستا ہوا ہوں

کے تواند چشم گریا نم ادائے شکر تو

اے دہاں اینجا بتومن شادماں خندیدہ ام

اے میرے لبو! میری جان تمہارے احسان کی مرہون

ہے تمہارے فیض سے کسطرح آستانہ کو بوسیدہ کرتا ہوں

اے لبانم جانِ من مرہونِ احسان شماست
ہست از فیضِ شما کیں عتبہ را بوسیدہ ام

میری آنکھیں تیرے قدموں کے لئے مختص ہیں اے
میرے یا ر کے خیا ل کہ تو بیدا ر بخت ہوا ،
میں کئی دنو ں سے سو رہا ہو ں

چشمِ من صرفِ قد و مت اے خیال یارِ من
کز تو شد بیدار بختِ روزہا خوابیدہ ام

لوگ میری آنکھ کو میرے ہاتھ سے جا ن کا ممنو ن
بناتے ہیں یار کی گلی کا غبار اپنے چہرہ پر مل لیتے ہیں

مردم چشم زدست من بجاں منت کش اند
گرد کوئے یار تا بر رُوئے شاں مالیدہ ام

حال یہ ہے کہ خود کو اپنا ہو کر خود کا فدا ہونا چاہئے ایک مدت
سے تلاش میں ہوں اس کے لائق کوئی چیز نہیں پا تا ہوں

خود فدائے خود شوم انؔور کہ مانم خود بجائے
حالیا خود خویش می باید فدائے خود شدن
لائقش چیزے ندیدم مدتے کوشیدہ ام
خود فدائے خود شوم انؔور کہ مانم خود بجائے
سخت حیراں بودہ ام از حالتِ پیچیدہ ام

اے انؔور! میں خود اپنا فدا ہوا ہوں تا کہ جگہ پر خود رہوں
اس پیچیدہ حا لت سے سخت حیرا ن ہو گیا ہو ں

# وَلَہٗ

الٰہی آنکہ نامش را بنامِ خویش ضم کردی
مرا سویش نمودی رہ چہا برمن کرم کردی
اے اللہ ! اس کے نام کو اپنے کے ساتھ ضم کر دے
مجھے اس کی را ہ دکھا دے اور مجھ پر کرم کر دے
جزاک اللہ خیراً گر جفا کردی ستم کردی
ہزاراں جور بر عشاق کردی باز کم کردی
تجھے اللہ جزاء خیر دے اگر تو نے ظلم وستم کیا تو نے عاشقوں
پر ہزا ر ظلم کی پھر بھی کم کیئے
ہلال ایں خم کہ میداری بدیں حس ازچہ رو باشد
مگر ابروئے یارم دیدۂ تا پُشت خم کردی
اے چا ند ! تجھ میں جو خم ہے اس حسن سے تیرا رخ
کیا خوب ہو گیا ہے مگر میرے یار کے ابرو کو دیکھ تو تو
(شرم کے ما رے ) اپنی پشت جھکا دیگا
دلا تسلیمِ زلفے شو کہ صد چین ست تسخیرش
سراپا آہوت خوانم اگر زیں دام رم کردی
اے دل زلف کا شیدائی ہو جا کہ اس کی محبت صد آرام ہے
سراپا تیرے عیب گناؤں اگر اس دام سے خوف کروں
بیک تیرنگاہت یافت تسکینی زبیتابی
ہزاراں لطف و احساں بر دل بیچارہ ام کردی

تیری یک نگاہ سے بے تابی کو تسکین نصیب ہوئی

کہ مجھ بیچارہ کے دل پر تو نے ہزاروں لطف واحسان کردیئے

زتیغِ ابروت قطع تعلق سخت دشوارست

نہ پیچم سر سرِ مو گر جدا از تن سرم کردی

تیری ابرو کی تلوار سے تعلق توڑنا سخت دشوار ہے

بال برابر بھی نہ تڑپوں گا اگر تو نے تن کو سر سے جدا کردیا

رواں تا ساحلِ مقصود کردی کشتئ عمرم

نگاہِ لطف و احسان برمن اے چشم ترم کردی

میری عمر کی کشتی ساحل مقصود تک پہنچا جائے اے

میری چشم تر مجھ پر تو لطف واحسان ایک نگاہ ڈالدے

بشادی میتواں مردن بکوئے یار اے انوؔر

نباشی لائق ایں بارگہ گر چشم نم کردی

اے انوؔر! یار کی گلی میں خوشی سے مرنے کی کوشش کر

تو اس بارگاہ کے لائق نہ ہوگا اگر تو نے آنکھ تر کر لی



# وَلَهٗ

آفتابا آفتابی بایدت
روزِ روشن بے نقابی بایدت
اے آفتاب! تجھے ایک آفتاب چاہئے
تجھے بے نقاب روشن دن چاہے
گرز تو خفاش می سوزد چہ باک
از کہ شرمت بے حجابی بایدت
اگر تجھ سے چمگاڈر جلے تو کیا ڈر ہے کہ
تیری شرم سے تجھے بے حجابی چاہئے
در مقامِ عشق استقلال کو
عاشقا کار شتابی بایدت
عشق کے مقام میں استقلال کے لئے اے عا
شق! تجھے تیزی سے کام کر لینا چاہئے
مدتے مصروف ماندی درکتاب
ایں زماں روئے کتابی بایدت
ایک مدت سے کتاب میں مصروف رہا
اس وقت تجھے کتاب کا چہرہ چاہئے
مقتضائے عقل باشد خان و ماں
عاشقا خانہ خرابی بایدت
عقل کا تقاضا ہے کہ مال واسباب ہو

اے عاشق !تجھے خانہ خرابی چاہیے

لائقت اکسیر نبود انورؔا

خاک پائے بُوترابی بایدت

اے انورؔ! تیرے لائق اکسیر نہیں نہ ہو

گی تجھے تو بوتراب (حضرت علیؓ) کے

پاؤں خاک چاہیے

آتشے در خاکدانِ خویش زن

وز ہوا دائم دل آبی بایدت

اپنے خاکدان میں آگ لگادے تجھے

ہواسے ہمیشہ دل کی تازگی چاہیے



# وَلَہٗ

دربارگہش و ہم و خرد را گزرے نیست

ویں طرفہ کہ محروم ز رویش بصرے نیست

اس کی بارگا میں وہم اور عقل کا گذر نہیں ہے اور اس پر

حیرت کی بات یہ ہے کہ اس کے دیدار سے آنکھ محروم نہیں ہے

از جلوۂ جانانہ کہ چون ست چہ پرسی

مدہوش چنانیم کہ از خود خبرے نیست

یہ مت پوچھو کہ محبوب کے جلوے نے کیا کر دیا ہے
ہم اس قدر مدہوش ہو گئے ہیں کہ خود کو اپنی خبر نہیں ہے

اے آنکہ بُروں آمدی از بہرِ تماشا
بے پردہ تو بخرام کہ اینجا دگرے نیست

اے وہ کہ تماشے کے بہانے باہر آ جا، تو نزاکت سے بے
پردہ ہو کر آہستہ آہستہ چل کہ اس جگہ کوئی غیر نہیں ہے

چوں شمع سفر کن کہ فروغے بکف آری
ویں قطع بیاباں و کہستاں سفرے نیست

جب شمع سفر کرتا کہ روشنی ہاتھ آئے اور جنگل و کوہستا
ن سے یہ دوری سفر نہیں ہے

پیدا نشدہ ہیچ اثر زآہِ شرر بار
چوں نخلِ چراغاں کہ مر اور اثمرے نیست

چنگاری بھری آہ سے کوئی اثر نہ ہوا
جبکہ چراغوں کا نتیجہ اس کیلئے ثمر آور نہیں ہے

ناصح ببریم از کہ بیندیش کہ جزیار
در دیدۂ عشاق دگر جلوہ گرے نیست

اے ناصح! یہ جان لے کہ یار کے خیال کے سوا
عاشقوں کی نظر میں کوئی دوسرا جلوہ نہیں ہے

در راہِ طلب غارت و خوں ریز بود لیک
آنرا کہ بود بستۂ زلفے خطرے نیست

راہِ طلب نے برباد اور زخمی ہوا لیکن جو زلف
کا گرفتار رہے اسے کوئی خوف نہیں ہے

عاشق چو خلیل است بآفتکدۂ دہر
بنشستہ بکانون وز آتش اثرے نیست
عاشق اگر دنیا کے آفت کدہ میں خلیل جیسا ہے پھر
انگیٹھی پر بیٹھے تو بھی اس پر آگ کا کوئی اثر نہیں ہے
چوں سایہ من تیرہ زرُویت شدہ انوؔر
باآنکہ دریں انجمن از من بترے نیست
اے انوؔر جو میرا سایہ تیرے دیدار سے محروم ہو جائے تو
پھراس انجمن میں مجھ سے بڑھ کر نکما کوئی نہیں ہے



از ناوکِ مژگانت گر زنیم
وزحیلۂ و چارہ رہا کنیم
اگر تیری پلکوں کی تیر سے ہم نے مارا
اور حیلہ و تدبیر سے ہم نے آزاد کیا
از عمر خضر خوشتر بود ایں
کز دستِ خودت گردن زنیم
خضر کی عمر سے تو بہتر یہی تھا
کہ خود تیرے ہاتھ سے گردن مارتے
تاپات فتد بدیدۂ من

از سر بروِد ما و منیم
جب میری آنکھ میں پات گر جائے
ہم اور ہمارا محاسب سر سے چلنے لگیں
یک جلوہ ازانِ قدِ موزوں
کوتاہ کند افزودنیم
اس موزوں قد کا ایک جلوہ ہماری
زیادتی میں کمی کردے
انوؔر بخرامش محو شود
اشکالِ خطوط منحنیم
اے انوؔر! اسکے خرام میں محو ہوگیا
ہم نے خطوط کی شکلوں میں منحنی کردیا
چشمان و دل و ہوش و ہوسم
بستند کمر براہ زنیم
میری آنکھیں، دل، ہوش اور ہوس
کو کمر بستہ کرکے ہم نے راہ اختیار کی
از شربتِ دیدارت جاناں
یک جرعہ بدہ در جاں کنیم
اے محبوب! تیرے دیدار کے شربت کا
ایک گھونٹ دیدے کہ ہم جان دے رہے ہیں

O-O-O

# وَلَـهٗ

قدر اگر دلا قدرے بہ پیشت قدر بود ستے
یقیں میداں کہ کارت شکر جائے صبر بود ستے
اے دل! تھوڑی سی قدر کرے تو تیرے سامنے قدر ہو جائے
یقین کر کہ تیرا کام صبر کے بجائے شکر ہو جائے
گرت یکساں شدے تحسین و توہیں آفریں نفریں
ہر آئینہ ترا زیبا مقامِ جبر بود سے
اگر تجھے تحسین و توہین اور آفرین و نفریں
برابر ہوں تو تجھے ہر صورت میں جبر کا مقام زیبا ہو جائے
نگاہت در فضائے لامکاں گر بال بکشودے
بچشمت آسمانہا تنگ تراز قبر بود ستے
تیری نگاہ فضائے لامکاں میں اگر پڑ جائے
تو تیری آنکھ سے آسمان قبر سے زیادہ تنگ ہو جائیں
ریاض سینۂ گلگونِ عاشق را اگر دیدے
زحسرت چشمہائے خلق اشکِ ابر بود ستے
اگر تو عاشق کے سرخ سینہ کا گلزار دیکھے
تو خلق کی آنکھوں کی حسرت سے ابر کے آنسوں برسیں

گر از کردار پنہا نیش واقف می شدی انوؔر
بہ پیشت نفس بدخو را مقام گبر بود ستے
اے انوؔر! اگر تو اُس کے پوشیدہ کردار سے واقف ہو جائے
تو تیرے سامنے بدخو نفس کو پرستش کا مقام دیدے



# وَلَہٗ

عیش دو جہاں ہیچ نیرزد بغمِ او
خوشتر زوفا آمدہ جور و ستم او
دو جہاں کا عیش اس کے غم پر کوئی اثر نہیں ڈالتا
بڑی خوشی کی بات ہے کہ وفا سے اسکا ظلم و ستم ظاہر ہوا
آثارِ قدم ہست پدید از قدمِ او
زندہ شدہ انفاس مسیحا بدم او
اس کے قدم سے قِدم کے نشان واضح ہوگئے
اس کے پھونکنے سے مسیحا کی سانسیں زندہ ہوگئیں
واعظ چو دلِ خود مکنش تنگ خدارا
عام است بایجاد صلائے کرم او
ائے واعظ! اپنے دل کو خدا کیلئے تنگ نہ کر
اس کے کرم کی آواز تو عام پائی جاتی ہے

آسودہ دلاں راطرب و عیش مبارک
شاد ست دِل سینہ فگاراں زغمِ او
خوشحال لوگوں کو خوشی اور عیش مبارک ہو
زخمی سینوں کے دل تو اس کے غم سے شاد ہے
آں رامنِ بیخود زخود از دست ندادم
بربود دلم راکشش دم بدم او
میں بیخود ہوں اس کو میں نے خود سے ہاتھ نہیں دیا
میرے دل کو اس کی دم بدم کشش نے اپنا بنالیا
آنکش سر عجز است چو خاتم بدرِ تو
شد راست و آراستہ نقش دژم او
اس کی علامت تیرے در پر خاتم جیسا سرِ عجز ہے
جو راست اور آراستہ اس کا نقش ہے
جز عجز ندارد کہ کند پیش کش انوؔر
بر رحمت خود بیں منگر بیش و کم او
انوؔر کے پاس عاجزی کے سوا کچھ نہیں کہ پیش کر سکے
اپنی رحمت کو دیکھ اور اس میں کمی و زیادتی کا لحاظ نہ کر



# وَلَہٗ

او بصد ناز و ادا در جلوہ پنہاں ریختن
عاشقاں را فاش خوں از چشم گریاں ریختن
سو ناز اور ادا کے ساتھ تو جلوہ میں چھپا بیٹھا ہے
عاشقوں کی روتی آنکھوں سے علانیہ خون گرتا ہے
در نثارِ مقدم عشقش بخلوت گاہِ دل
اشک خونی می سزد با روئے خنداں ریختن
دل کی خلوت گاہ میں اس کی عشق کی آمد پر نثار
ہستے چہرے سے خون کے آنسوں نکل کر گر رہے ہیں
رہ روِ سرگشتہ را سَر منزلِ مقصود ہاست
در فضائے خود سریہا بالِ جولاں ریختن
پریشان راہی کا مقصد منزل سر کرنا ہے
خود سری کی فضا میں منچلے بچے پڑے ہوئے ہیں
تیرہ بختی بردن ست از ہستی موہوم خویش
سایہ وش خود رابہ پیشِ شمس تاباں ریختن
موہوم ہستی سے خود کو خود کو لیجانا
اور سائے کی طرح خود کو روشن سورج کے سامنے ڈالنا بد قسمتی ہے

کے پسند و طبع غیرت خو بدستِ خویشتن
آبروئے خویش رادر پیش دوناں ریختن
اپنے ہاتھ میں غیرت کی عادت و طبیعت
اور اپنی آبرو کو رسوائی کے سامنے ڈالنا کیسے پسند ہو
در تجرد انوؔرا ثابت قدم نتواں شدن
جز بساز و برگ خود از شاخِ امکاں ریختن
اے انوؔر! تجرد میں ثابت قدم ہونا اپنے ہی پتہ کو
امکاں کی شاخ سے توڑنے کے سوا ممکن نہیں



# وَلَہٗ

خیرہ مشو اے چشم بدیدارِ خدارا
پُر دل مکن آں عشوہ گرِ جلوہ نما را
اے آنکھ! خدا کے دیدار سے حیران نہ ہوجا
اس جلوہ دیکھنے والے کے ناز وانداز سے دل کو پُر نہ کرلے
ہر کس کہ بود روبہ بقا در رہِ تحقیق
انداخت پسِ پشت خود آسیبِ فنارا
جو کوئی تحقیق کی راہ میں بقا کا سامنا کرے

وہ فنا کے آسیب کو اپنی پشت کے پیچھے ڈالدیا

بیماری عشق ست طبیبا زبَرم خیز
بس تجربہ کردیم دوا را و دُعارا

اے طبیب! عشق کی بیماری بڑی توجہ طلب ہے
ہم دوا کا اور دعا کا صرف تجربہ کررہے ہیں

کے در وطن آسودہ دلاں راست میسر
ذوقے کہ دہد خار رہت آبلہ پارا

جو وطن میں آرام سے گزار رہے ہیں انہیں وہ ذوق
کیسے میسر ہو جو آبلہ والے پاؤں کو تیرے راستہ کا کانٹا دیتا ہے

ایں روئے من و آں شرف اندوزئی پایش
چشمم نہ سزد سرمۂ خاکِ کف پارا

یہ میرا چہرہ اور وہ اُس کے پاؤں کا دیا ہوا شرف ہے
میری آنکھ نے پاؤں کے تلوے کو خاک کا سرمہ نہیں لگایا

گر سنگ دلی رَوبرِ صنعت گرِ خوبے
کاشکال ترا شند چو از موم زخارا

کسی خوبی کے صانع سے اگر سنگ دلی کی جائے
تو وہ سخت پتھر میں موم سے بت تراشنے کی طرح ہے

چوں بسمل خود سر تو پر افشانی چہ دانی
آسائش و تسکینِ دِل اہل فنا را

ایک خود سر بسمل کی طرح تو پُر افشانی کیا جانے
کہ اہل فنا کے دل کا آرام اور تسکین کیا ہے

واعظ زسرِ منبرِ خود خیز بہ عزلت
دیدیم دریں دور فروغست خِفارا
واعظ نے خود اپنے منبر سے خلوت پسند کیا
ہم دیکھ رہے ہیں اس دور میں پوشیدگی کو فروغ دیا جارہا ہے



# مثنوی

اے سفر کردگانِ راہِ عدم
وے تفرج کنانِ ملک قدم
اے عدم کی طرف سفر کرنے والو!
اور اے قدیم ملک سے دل لگانے والو!
دے زخود رفتگانِ عالم وہم
دور تر از جہانِ و اژوں فہم
اور اے وہم کی دنیا سے بے خبر ہونے والو!
کم فہمی کی دنیا سے زیادہ دور ہو
متبریٰ ز تہمت ہستی
مترفع ز نشاء مستی
ہستی کی تہمت سے آزاد
اور مستی کے نشہ سے دور ہو

بعد گشتگانِ محوِ وجود
نام باقی و خود چوجاں مفقود
وجود میں محو رہ کر عدم کی تلاش کرنے والو!
نام باقی ہے اور خود جیسے بے جان ہے
در صدگاہ قبر بنشستہ
دل باسرار آسماں بستہ
دیکھ بھال کی جگہ قبر میں بیٹھے ہوئے
دل آسمان کے اسرار میں بندھے ہوئے ہیں
برزمین وز جن و انس نہاں
بر فلک لیک از ملک پنہاں
زمین پر اور جن و انسان سے پوشیدہ
لیکن آسمان پر فرشتوں سے چھپے ہوئے ہو
مازغفلت بخواب در شبِ تار
صبح فردا نمود تاں بیدار
ہم تاریک رات میں خواب غفلت سے
کل صبح بیدار ہوکر ظاہر ہوں گے
اُنچہ بنیم ما بخواب و خیال
بشما جملہ گشتہ نقدِ حال
ہم نے خواب و خیال میں جو کچھ دیکھا
تم میں وہ سب ہوبہو گذرا
نرسد وہم ما بجائے شما

فکر ماشد عقال عقلِ رسا
ہم کو تمہاری جگہ کے بارے میں وہم نہیں پہنچا
ہماری فکر، عقل رسا سے بندھی رسی ہو گئی
ماہماں ساں بآب و خاک کثیف
حبّذ ہمچو جاں شُدید لطیف
ہم تمام پانی اور کثیف مٹی کے باعث
خوشی کی بات ہے کہ جان لطیف بن گئی
دور بینید لیک بے زیں چشم
آنکہ باشد زخون و لحم و شحم
دور تک دیکھے لیکن غیر موزوں آنکھ
جو خون، گوشت اور چربی سے مرکب ہے
گوش دارید لیک تراعصاب
نیست بندِ ہوا شہیدِ خطاب
کان رکھتے ہیں لیکن اعصاب تر ہیں
خواہش کے غلام نہیں، خطاب کے گواہ ہیں
گرچہ از ما بعید تر گشتید
لیک نزدیک تر بجاں ہستید
اگرچہ وہ ہم سے بہت دور ہوتے ہیں
لیکن جان سے زیادہ قریب رہتے ہیں
میغ شدہ منکشف زماہِ شما
منکسف ہمچنان ست ماہِ ما

جس طرح تمہارا چاند بظاہر سیاہ ہوا
اسی طرح ہمارا چاند بھی روشن ہوا ہے
گشت ذوقِ شما لذائذ جاں
ماچو گل خوار گاں بذوقِ ناں
تمہارا ذوق جان کی لذتوں میں ہے
اور ہم کو کینچوؤں کی طرح روٹی کا ذوق ہے
شد رجوعِ شما بہ ملکِ خویش
ما بغربت فتادگاں دلِ ریش
تم تو اپنے ہی ملک سے رجوع ہوئے
ہم بحالتِ سفر زخمی دل رکھتے ہیں
از پُلِ ہولناک بگذشتید
از خطر ہائے راہ وا رستید
خوفناک پُل سے گذرے
راستہ کے خطرات کا سامنا کیا
یاد باد آں فضائے تنگ قفس
کہ دراں پرنمی کشاد نفس
اس تنگ قفس کی فضا یاد آتی ہے
کہ جہاں نفس اپنے پر نہیں کھول سکتا تھا
وآں فتادن بدامِ ناپیدا
باہمہ حزم و خوفنا کیہا

اور ناپید جال میں
تمام احتیاط اوراور خوفنا کیوں کے ساتھ اس کا گرنا
واں طپیدن بزار ونالیہا
واں فسردن زبے منالیہا
اور روتے ہوئے اور نالے کرتے ہوئے
وہ بیقرار ہونا اور بے اسباب لوگوں پر وہ رنج کرنا
وزطپیدن شکستنِ پر و بال
واں سکوں از کمال اضمحلال
اور بال و پر کے ٹوٹ جانے پر تڑپنا
اور بے انتہا رنج سے وہ سکوں ملنا
واں طپشہا زبیقراری دل
واں دمِ سردِ انبساط گسل
اوردل کی بیقراری سے دل کی وہ تڑپ
اورسستی کی خوشی کی وہ طویل گھڑی
واں بہ پہلوئی نفس گُر بہ لباس
جائے باش اندر امتحان و ہراس
اور بلی صفت نفس کا وہ پہلو
امتحان اور خوف میں وہ رہنے کی جگہ
واں زبہر خلاص جوشیدن
ہمچو بسمل برقص کوشیدن

اور رہائی کیلئے وہ جوش میں آنا
بسمل کی طرح رقص کرنے کی کوشش کرنا
گشتنِ جاں نہاں بہ پردۂ اسم
از صعوباتِ سفلگیِ جسم
نام کے پردہ میں چھپی جان کا پھرنا
مصیبتوں کے سب جسم کا خبیث ہونا
واں کہ می کرد آسمان و زمیں
تہ و بالا بنائے فہم و یقیں
اورفہم و یقیں کی بنیاد پر
آسمان و زمین کا وہ تہہ و بالا کرنا
صولت و طمطراق کثرت ہا
می شکستے خیالِ وحدت را
کثرت کی ہیبت و شوکت نے
وحدت کے خیال کو توڑدیا
واں سکونت بہ پہلوِ اعدا
ہریکے ہمچو شیر پنجہ کشا
اوردشمنوں کےساتھ رہتے ہوئے ہرایک کا
شیر کی طرح وہ پنجہ سے شکار کرنا



# وَلَہٗ

فگن صیدے بداں مفگن مر اور را رائگاں ہر دم
بود در صدر تو تیرے کشیدہ در کماں ہر دم
شکار ڈالتے وقت جانو کہ ہر دم اسے بیکار مت ڈالو
کیونکہ ہردم تیرے مقام پر کمان میں تانا ہوا ایک تیر رہے گا
زمہجوریش می جو شد زباں شکل فغاں ہر دم
چناں کز ہجر دریا موج می دارد فغاں ہر دم
اس کی جدائی سے ہر دم زباں سے فغاں اٹھتی ہے
چنانچہ دریا سے جدائی پر موج بھی ہردم فغاں بلند کرتی ہے
پئے تحصیل این و آں نفس دائم چہ میسوزی
دمے باشد مدار زندگی واں ہم رواں ہر دم
یہ اور وہ حاصل کرنے کی خاطر وہ سانس ہمیشہ کیا چلا کرتی ہے
ہر دم سانس ہی کے جاری رہنے پر زندگی کا دار و مدار ہے
پئے قطع تعلقہائے جسمانی و روحانی
نفس بر فرقِ دل جاریست گوئی ارّہ ساں ہر دم
جسمانی و روحانی تعلقات کو توڑ دینے کی غرض سے سانس کا
آرہ دل کے اوپر ہر دم چلتا رہتا ہے
دمادم می ربابد دل زہر سو عشوۂ نازش
بود در سینۂ ماہائے و ہوئے دم ازاں ہر دم
دم بدم اس کی ناز بھری ادا پر ہر طرف دیوانہ ہو جاتا ہے

ہمارے سینہ کے اندر ہر دم، دم ہو ہو کرتا رہتا ہے

اگر آسائش ہوا دارد کسے درِ عالمِ فانی
نفس وارش بروں باید شدن از جسم و جاں ہر دم

اگر کوئی عالم فانی میں آرام کی خواہش رکھتا ہے تو
سانس کو چاہیئے کہ ہر دم جان، جسم سے باہر آجائے

دمادم چیرہ میگردد عدم بربودِ نابودت
نفس دم میزند باتو ازیں راز نہاں ہر دم

دم بدم تیرے ہونے اور نہ ہونے پر عدم زور لگاتا ہے
سانس تیرے ساتھ اسی پوشیدہ راز کا دم ہر دم بھرتا ہے

شود ہر دم جہاں معدوم و بازش ہست میازند
بداں ساں کز نفس پیدا بود ایں کن فکاں ہر دم

ہر جہاں معدوم ہوتا ہے اور اس کے بعد پھر وجود میں آتا ہے
سمجھ لے کہ اس طرح ہر سانس سے ہر دم کُن فکاں کا یہ معاملہ پیدا ہوا کرتا ہے

اگر سرگرم جولاں درفنائے خویشتن باشی
بود مانند انفاسِ مہاں صدرت مکاں ہر دم

اگر گردش اپنی ہی فنا میں سرگرم رہتی ہے تو تیری
بزرگ سانسیں ہر دم تیرے صدر مقام ہیں

دلا از خویشتن دم میزنی دائم بہر کارت
مکدّر می شود آئینہ وش زاں قلب و جاں ہر دم

اے دل! تیرے ہر کام کے لئے اپنے ہی سے دم بھرا کرتا ہے
جس کے باعث قلب و جاں کا آئینہ ہر دم میلا ہوتا ہے

گرفتیم از دبستانِ ازل ہر فن و لیک ایندم
دہد نفسِ نفس شو مے دم اندر امتحاں ہر دم
ازل کے دبستاں سے ہر فن کو حاصل کیا لیکن اس وقت
نفس کا نفس ہر دم امتحان میں دم کو بگاڑ دیتا ہے
گرت باشد ہوائے وصل با اصلِ خودت انوؔر
رہِ بیروں شدن میجو نفس آسا ہر آں ہر دم
اے انوؔر! اگر تجھے خود تیری اصل سے وصل کی آرزو ہے
تو باہر کی راہ پر گامزن ہو کر ہر آن اور ہر دم نفس کی امید تلاش کر



# اشعار اُردو

جہاں میں ہیں جلوے عیاں کیسے کیسے
ہیں اسرار دل میں نہاں کیسے کیسے
الٰہی یہ دل ہے کہ مہماں سرا ہے
چلے آتے ہیں کارواں کیسے کیسے
شیاطین و جن و ملک جملہ عالم
ترے در پہ ہیں پاسباں کیسے کیسے
نہ ہوں تہلکے ملکِ دل میں تو کیا ہو
مسلط ہیں واں حکمراں کیسے کیسے

عدمِ شکلِ ہستی میں بن بن کے آیا
کہیں کیا ہوئے امتحاں کیسے کیسے
رہا وصل عشاق ہی کو مسلم
بظاہر تھے اُن پر گماں کیسے کیسے
عدم احتیاج و قصور و مذلت
میرے ساتھ ہیں ارمغاں کیسے کیسے
ہوئی خانۂ دل کی تعمیر مٹ کر
بنے لامکاں میں مکاں کیسے کیسے
ہوئے کیا وہ سب کس نے چُن چُن کے توڑے
تھے گلشن میں گُل باغباں کیسے کیسے
ذرا دیکھو انوؔر کہ انوارِ غیبی
نہاں کس قدر ہیں عیاں کیسے کیسے



# وَلَہٗ

مژگاں ہیں عاشقوں کیلئے تیر ایک ایک
اور تار موئے زلف ہے زنجیر ایک ایک
ہاتھ آئے جس کو سلسلۂ زلفِ عنبریں
توڑے تعلقات کی زنجیر ایک ایک

عشاق کے دلوں کو پھنسانے کا دام ہے
ہر تار موئے زلفِ گرہ گیر ایک ایک
زردی رنگ و آہ و فغاں اشک و لاغری
ہے عشق جاں گداز کی تاثیر ایک ایک
کی صدقِ دل سے جس نے اطاعت رسول کی
عالم میں اُس کی کرتا ہے توقیر ایک ایک
کیا حال ہو جو حشر کے دربار عام میں
بہرِ سزا سنائیں گے تقصیر ایک ایک
کیا لطف سنگ و گلِ کی عمارت میں منعمو
اشکستہ دل ہیں قابل تعمیر ایک ایک
جو ہم سے کام ہوتے ہیں غفلت کے خوابمیں
محشر میں پیش آئیگی تعبیر ایک ایک
لکھا تھا جو ازل میں وہ ہرگز ٹلا نہیں
ہر چند کی خلاف میں تدبیر ایک ایک
ہر چیز میں ہے صنعتِ خلاق جلوہ گر
اس وجہ سے ہے قابل تصویر ایک ایک
عارف کو فہم آیۂ تخلیق کے لئے
اوراقِ گل ہیں نسخۂ تفسیر ایک ایک
یثرب کی سرزمیں کی مہوّس کو قدر کیا
خاشاک و خاک واں کی ہے اکسیر ایک ایک
وعدوں پہ انورؔا کہیں اُسکے نہ بھولئے
میں جانتا ہوں نفس کی تزویر ایک ایک

# وَلَہٗ

شرک ہر چند برملا تو نہیں
دیکھو دل میں وہ چھپ گیا تو نہیں

دل ٹھکانے نہیں ہے کیا باعث
وہ کسی زلف میں پھنسا تو نہیں

خود سروں کے وہ قصے کہتے ہیں
وہ ہمارا ہی ماجرا تو نہیں

دل کو وہ توڑتے ہیں یہ کہکر
بتکدہ خانۂ خدا تو نہیں

دل کو ہر چیز سے تعلق ہے
کہیں در پردہ دل رُبا تو نہیں

پھر سوئے کعبہ لے چلا ہے دل
دیکھیئے اس میں کچھ دغا تو نہیں

واں بدلتی ہے قلب کی حالت
خاک یثرب کی کیمیا تو نہیں

دیکھتے ہیں پہ بات کرتے نہیں
انورؔا تم پہ وہ خفا تو نہیں



# وَلَہٗ

رہے خوب لطف و کرم پہلے پہلے
عدم میں بھی تھے محترم پہلے پہلے
یہاں آتے ہی رو دیا بے تکلف
جدائی کا ہوتا ہے غم پہلے پہلے
کنارے تعلق کی پابندیوں سے
تھے آزاد شکل عدم پہلے پہلے
نہیں جانتے تھے جہاں میں کسی کو
مگر ایک اپنے کو ہم پہلے پہلے

ہمارے لئے اب غذا وہ بنی ہے
جسے ہم سمجھتے تھے سَم پہلے پہلے
ہوا نے کیا ہم کو برباد انورؔ
وگرنہ تھے ثابت قدم پہلے پہلے



# وَلَہٗ

کیا کرتے ہیں طے راہِ عدم آہستہ آہستہ
کھنچے جاتے ہیں اُس جانب کو ہم آہستہ آہستہ
جوانی ڈھلتے ہی ہر دم خدا یاد آنے لگتا ہے
پئے سجدہ ہوئے جاتے ہیں خم آہستہ آہستہ
زمانے تک رہا رونا عدم کے چھوٹ جانے پر
فرو ہوتا گیا پھر رنج و غم آہستہ آہستہ
کڑی ہیں منزلیں ہر چند راہِ عشق کی لیکن
بڑھا جاتا ہے رہرو کا قدم آہستہ آہستہ
طلوعِ مہرِ رخشاں کو ہے لازم سب پہ روشن ہے
کہ سایہ خود بخود ہوتا ہے کم آہستہ آہستہ
نظر جب دور بیں ہونے لگے آثارِ قدرت میں
تو دل ہوجائیگا خود جامِ جم آہستہ آہستہ
رہے گی ہستی موہوم انوؔر تابکے باقی
مٹ ہی جائیگا یہ نقشِ قدم آہستہ آہستہ



# وَلَہٗ

رحم و اظہار و فاخوئ دلارام سے دور
صبر و آسودہ دلی عاشقِ ناکام سے دور
زلف کے دام میں دانا بھی پھنسے جاتے ہیں
کون ایسا ہے بھلا جو رہے اسلام سے دور
زلف و رخسار کا ہر وقت جو رہتا ہے خیال
صبح عاشق نہیں رہتی ہے کبھی شام سے دور
دیکھئے جس کو ہے بس نام وری کا پابند
ہے وہ عنقا جو ہو خلقت سے جدا نام سے دور
سیر عارف کی بدایت ہے نہایت کا مقام
دائرہ میں نہیں آغاز ہے انجام سے دور
یک روش دَور زمانہ کا نہیں رہ سکتا
رکھی رہتی ہے صراحی بھی کبھی جام سے دور
جس کو دل جمعی میسر ہو جہاں میں انوؔر
مثلِ مرکز رہے وہ گردشِ ایام سے دور

# وَلَہٗ

نہ خنجر پاس ہے ان کے نہ وہ شمشیر رکھتے ہیں
مگر ابرو کی جنبش میں عجب تاثیر رکھتے ہیں

نہیں رہتا ہے دل قبضے میں اُنکی ہمکلامی سے
نہیں معلوم باتوں میں وہ کیا تسخیر رکھتے ہیں

کہیں شوریدگی میں دل نہ بھٹکے اس لئے اسکو
کسی کی زلف کا ہم بستہ زنجیر رکھتے ہیں

جلو میں عاشقوں کے پیش و پس لڑکوں کا لشکر ہے
اگر مجنوں بھی کہلائیں تو یہ توقیر رکھتے ہیں

کماں کے سامنے چلّے کا جھکنا دام مقصد ہے
جوانانِ سعادت مند قدر پیر رکھتے ہیں

تجلی عشق کی جن کے دلوں پر جلوہ افگن ہے
بجائے مرد مک وہ یار کی تصویر رکھتے ہیں

قصور اپنا ہے ورنہ ساکنانِ شہرِ خاموشاں
زبانِ حال پر ہر قسم کی تقریر رکھتے ہیں

مراد اور نامرادی عاشقوں کے پاس ہے یکساں
وہ کب تعجیل کا شوق اور غم تاخیر رکھتے ہیں

سرِ تسلیم جن کا طاق ابرو میں ہے خم انورؔ
سرِ سجدہ کو وہ غرق نم تشویر رکھتے ہیں



# وَلَہٗ

وصلِ یار کی کس کو آرزو نہیں آتی
ہیں طلب میں ہم لیکن جستجو نہیں آتی
جنگ جو ہے بُرّاں ہے دستِ یار میں شمشیر
پر یہ عیب ہے چلکر تا گلو نہیں آتی
غیریت کا پردہ ہے پھر گلے ملیں کیونکر
تیغ بھی تو قاتل کی تاگلو نہیں آتی
رنگ تیرا ہی ظاہر گلشن جہاں میں ہے
کونسا ہے گل جسمیں تیری بو نہیں آتی
خوش بیانیاں ساری غائبانہ آتی ہیں
ایک بات بھی لب تک روبرو نہیں آتی
یوں تو ہے زباں انؔور بات ہی کے کہنے کو
پر زباں پر دل کی گفتگو نہیں آتی



# وَلَہٗ

کون جانے دے ہمیں انجمنِ یار کے پاس
مثل سایہ کے پڑے رہتے ہیں دیوار کے پاس
اُن کے دنداں کا بندھا رہتا ہے جب سے کہ خیال
نہیں کچھ قدرِ گُہر چشم بار کے پاس
چشمِ بیمار کی جانے دلِ بیمار ہی قدر
قدرِ بیمار ہوا کرتی ہے بیمار کے پاس
دلِ آشفتہ ہی رہبر ہو تو کچھ ہو ورنہ
کہیں ملتا ہے پتا یار کا اغیار کے پاس
کس طرح پہنچیں عدم بارِ علائق لیکر
یک قدم چلنا ہے دشوار گرانبار کے پاس
درِ دل وا بھی اگر ہو تو رہے تہمت نفس
ہے عبادت کدہ یہ خانۂ خمار کے پاس
حالِ عاشق کے ہے پہنچانے میں تارِ برقی
ایک ہے دور و قریب آہِ شرر بار کے پاس
زندگی سُولی پہ منصور نے کاٹی الحق
اہلِ تحقیق کو ہے دارِ اماں دار کے پاس
دل رُبائی میں نیا ڈھنگ ہے ان کا انؔور
معذرت سنتے ہیں اور آکے گنہگار کے پاس



# وَلَہٗ

جاں کی ہم نے لَنْ ترانی دیکھ لی
ناطقے کی خوش بیانی دیکھ لی
رقصِ بسمل میں گذارا دن تمام
کیوں ہماری سخت جانی دیکھ لی
خنجرِ ابرو سے اب لیجے مدد
تیغِ بُرّاں کی رَوانی دیکھ لی
کچھ نہیں مقصود کی اُن کو خبر
واعظوں کی قصہ خوانی دیکھ لی
واقعاتِ عمر ہیں پیشِ نظر
خواب تھے وہ یا کہانی دیکھ لی
واعظا ہم نے تو فیضِ عشق سے
قہر میں بھی مہربانی دیکھ لی
اپنا بھی مضموں نہ سمجھا انوؔرا
بس تمہاری نکتہ دانی دیکھ لی

